بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ.

(البقرۃ آیت ۱۱۱)

# اگر سچے ہو تو ثبوت دو؟

مرتبہ

عبدالحمید

مسجد المسلمین شہدادکوٹ

ضلع قمبر شہدادکوٹ (سندھ) پاکستان

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

# اگر سچے ہوتو ثبوت دو؟

**(۱) روزہ رکھنے کی نیت** وَبِصَوْمِ غَدٍنَّوَيْتُ مِنْ شَهْرِ رَمَضَانَ. جولوگ اس دعا کو پڑھتے ہیں وہ ثبوت دیں کہ یہ دعا قرآن مجید کی کس آیت یا کونسی حدیث میں ہے؟

**(۲) سجدہ تلاوت** يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا ارْكَعُوْا وَاسْجُدُوْا. (پ ۱۷ رکوع ۱۷ سورۃ حج آیت ۷۸) قرآن مجید کی اس آیت میں سجدہ تلاوت ہے جولوگ یہ سجدہ تلاوت نہیں کرتے اور کہتے ہیں کہ یہ سجدہ تو شافعی مذہب والوں کے لئے ہے اور حنفی مذہب والوں کے لئے نہیں ہے تو وہ لوگ یہ ثبوت دیں کہ یہ کس حدیث مبارکہ میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے یا کسی صحابیؓ نے فرمایا ہو کہ یہ سجدہ تلاوت شافعی والوں کے لئے ہے اور حنفی والوں کے لئے نہیں ہے؟

**(۳) سینے پر ہاتھ باندھنا** جولوگ یہ کہتے ہیں کہ نماز میں مرد ناف کے نیچے ہاتھ باندھیں اور عورتیں سینے پر ہاتھ باندھیں۔ تو وہ لوگ ثبوت دیں کہ یہ کس حدیث مبارکہ میں لکھا ہوا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہو کہ مردوں کے خلاف عورتیں سینے پر ہاتھ باندھیں؟

**(۴) ۲۳ رکعت تراویح** حضرت عائشہؓ نے فرمایا کہ: مَا كَانَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ يَزِيْدُ فِىْ رَمَضَانَ وَلَافِىْ غَيْرِهٖ اِحْدٰى عَشْرَةَ رَكْعَةً. ترجمہ: رمضان ہو یا غیر رمضان رسول اللہ ﷺ نے (کبھی) گیارہ رت ل سے زیادہ (تراویح یا تہجد) نہیں پڑ ے۔ (صحیح بخاری جلد اول باب ۳۰، حدیث نمبر ۱۰۸۱) جولوگ رمضان میں ۲۳ رکعت تراویح پڑھتے ہیں وہ بتائیں کہ حضرت عائشہؓ صدیقہ طاہرہ مطہرہ نے سچ فرمایا تھا یا تم لوگ سچے ہو؟ سچے ہو تو ثبوت دو؟

**(۵) نماز عید کی تکبیریں** جولوگ نماز عید میں پہلی رکعت میں تکبیر تحریمہ کے بعد قرأۃ سے پہلے تین تکبیریں کہتے ہیں اور دوسری رکعت میں قرأۃ کے بعد رکوع سے پہلے تین تکبیریں کہتے ہیں اور ہر تکبیر میں رفع الیدین بھی کرتے ہیں وہ لوگ ثبوت دیں کہ یہ کس حدیث مبارکہ میں لکھا ہوا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اسی طریقہ سے تکبیریں کہی تھیں؟ جبکہ رسول اللہ ﷺ سے پہلی رکعت میں قرأۃ سے پہلے

سات اور دوسری رکعت میں قراءۃ سے پہلے پانچ تکبیروں کا ثبوت ملتا ہے۔ (ابن ماجہ، ترمذی، دارمی)۔

**(٦) جمعہ کا خطبہ** جولوگ جمعہ کے روز دو خطبوں سے پہلے ممبر پر بیٹھ کر تقریر کرتے ہیں، وہ لوگ ثبوت دیں کہ یہ کس حدیث مبارکہ میں لکھا ہوا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے دو خطبوں سے پہلے ممبر پر بیٹھ کر الگ تقریر بھی کی ہو؟

**(٧) جمعہ کے دن دو اذانیں** جولوگ جمعہ کے روز مسجد میں اقامت کے علاوہ دو اذانیں دیتے ہیں وہ لوگ ثبوت دیں کہ یہ کس حدیث مبارکہ میں لکھا ہوا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے جمعہ کے روز دو اذانیں دلوائیں؟

**(٨) نماز جنازہ میں فاتحہ** حضرت عبداللہ بن عباسؓ نے فرمایا کہ نماز جنازہ میں سورۃ فاتحہ کا پڑھنا رسول اللہ ﷺ کی سنت مبارک ہے۔ (صحیح بخاری کتاب الجنائز جلد اول باب ٨٤٩ حدیث ١٢٥٤) جولوگ نماز جنازہ میں سورۃ فاتحہ نہیں پڑھتے وہ لوگ ثبوت دیں کہ کس حدیث مبارکہ میں لکھا ہوا ہے کہ رسول ﷺ نے نماز جنازہ میں سورۃ فاتحہ پڑھنے سے منع فرمایا؟ (نوٹ: نماز جنازہ میں بعض فرقوں کے امام بھی سورۃ فاتحہ نہیں پڑھتے)۔

**(٩) نماز عید سے پہلے تقریر** جولوگ عید کے روز نماز عید سے پہلے ممبر پر بیٹھ کر تقریریں کرتے ہیں وہ لوگ ثبوت دیں کہ یہ کس حدیث مبارکہ میں لکھا ہوا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نماز عید سے پہلے ممبر پر بیٹھ کر تقریر کیا کرتے تھے؟

**(١٠) تہتر فرقے** رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا تھا کہ میری امت تہتر (٧٣) حصوں میں تقسیم ہو جائے گی، بہتر (٧٢) جائیں گے دوزخ میں اور ایک جائے گا جنت میں۔ (ابوداؤد وسند صحیح) جولوگ اپنے آپ کو حنفی، شافعی، مالکی، حنبلی، جعفری، دیوبندی، بریلوی، شیعہ، سنی، وہابی، اہلحدیث، کہلواتے ہیں وہ قرآن مجید اور حدیث مبارکہ سے یہ ثبوت دیں کہ ان سب میں سے ایک کونسا فرقہ جنت میں جائے گا؟ جبکہ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: وَكَانُوا مُسْلِمِينَ. اُدْخُلُوا الْجَنَّةَ اَنْتُمْ. ترجمہ: جو مسلمین تھے انہیں کہا جائے گا تم جنت میں داخل ہو جاؤ۔ (پ ٢٥ سورۃ الزخرف آیت ٦٩-٧٠)

**(١١) فرقہ وارانہ نام** اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِيْنَ.

ترجمہ: (اے رسولؐ) آپ کہہ دیجئے کہ مجھے (اپنے ربّ کی طرف سے) اس بات کا حکم دیا گیا ہے کہ میں اول المسلمین ہوں۔ (پ ۸ سورۃ انعام آیت ۱۶۳) جو لوگ اپنے آپ کو حنفی، شافعی، مالکی، حنبلی، جعفری، دیوبندی، بریلوی، شیعہ، سنی، وہابی اور اہلحدیث کہلواتے ہیں وہ لوگ ثبوت دیں کہ یہ قرآن مجید کی کس آیت مبارکہ یا کس حدیث مبارکہ میں لکھا ہوا ہے کہ رسول ﷺ نے ان فرقہ وارانہ ناموں میں سے کسی ایک نام سے بھی اپنے آپ کہلوایا ہو؟

**(۱۲) فرقہ وارانہ جماعت** جمعیت اہلحدیث، غرباء اہلحدیث، جماعۃ الدعوۃ، جمعیت علماء اسلام، جمعیت علماء پاکستان، جماعت اسلامی، جماعت اہل سنت والجماعت، جماعت شیعہ وغیرہ وغیرہ۔ جو لوگ ان جماعتوں میں شامل ہیں وہ لوگ قرآن مجید اور حدیث مبارکہ سے یہ ثبوت دیں کہ ان جماعتوں میں سے وہ کونسی جماعت ہے جس کے امیر اور امام رسول ﷺ تھے؟ جبکہ جس جماعت کے رسول اللہ ﷺ امیر، امام، رہبر، رہنما، قائد تھے وہ جماعت المسلمین تھی۔ (صحیح بخاری کتاب عیدین)

**(۱۳) فرمان الٰہی** قُلْ هَاتُوا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ. ترجمہ: آپ (ان سے) کہیئے کہ اگر تم (اپنے حق پر ہونے کے دعوے میں) سچے ہو تو (اپنی سچائی کے ثبوت میں) کوئی دلیل پیش کرو؟ (پ اول، سورۃ البقرۃ آیت ۱۱۱) اگر تم لوگ اپنے حق پر ہونے کے دعوے کی سچائی میں کوئی ثبوت پیش نہیں کر سکتے ہو تو پھر رسول اللہ ﷺ کے حکم مبارک فَاعْتَزِلْ تِلْكَ الْفِرَقَ كُلَّهَا پر عمل کر کے تمام فرقوں سے علیحدگی اختیار کریں اور آپؐ کے ہی حکم مبارک تَلْزَمُ جَمَاعَةَ الْمُسْلِمِيْنَ (صحیح بخاری وصحیح مسلم) کو مانتے ہوئے جماعت المسلمین میں شامل ہو کر فرمان الٰہی يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِيْنَ. ترجمہ: اے ایمان والو اللہ سے ڈرو اور سچوں کے ساتھ ہو جاؤ۔ (سورۃ التوبہ آیت ۱۱۹) پر عمل کر کے سچوں کے ساتھ ہو جائیں۔ آخر میں دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ حق سمجھنے، حق قبول کرنے، حق پر عمل کرنے اور حق کی تبلیغ کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

**فقط: عبدالحمید، مسجد المسلمین شہدادکوٹ**
ضلع قمبر شہدادکوٹ (سندھ) پاکستان، شعبان ۱۴۲۴ھ اکتوبر ۲۰۰۳ء
0301 3291314